مخصوص بالنصوص والاخبار والآثار والاجماع والقياس على ما فصلنا
بحيث لا يشذ عنه شيئا ومن اتى شيئا على خلافه فقد اتى شيئا فريا
**قوله** ومن ثم قال الشافعي انه لا فرق **اقول** یہہ قیاس قیاس مع الفارق
ہے کیونکہ ہمارے کلام اسمین ہے کہ قاضی کو انشائے عقد کا اسمین اختیار ہے
اور ماذکر مین ایسا امر نہین **قوله** وقال القرطبي شنعوا على القائل بذلك
قديما وحديثا الخ **اقول** التشنيع مردود على قائله في فيض الباري
هذا تشنيع عظيم لكن الجواب موجود عند علي رضي وهو ان رجلا ادعى على امرأة
انها نكحت له نفسها فانكرت واقام البينة على نكاحها فقضى علي له فقالت
يا امير المؤمنين اذا كان قضيت فزوجني فان الشاهدين شاهدا زور فقال
علي رضي الله عنه شاهداك زوجاك والعجب من البخاري مع رفعته
درجته كيف ينكر هذا الحديث ويطعن على امام الائمة سراج الملة
ابي حنيفة واصحابه انتهى فمن طعن على الامام الهمام فقد طعن على الله تعالى وعلى
رسوله سيد الانام واصحابه العظام اعاذنا الله منه فالمستحق له من هو
في ايدي الاثام وعلى بصره غشاوة من حجب الظلام ❊

## سوال نہم

محرمات ابدیہ سے اگر کوئی شخص نکاح کرے اور وطی کرے تو حد نہین

**الجواب المستطاب** امام ابو حنیفہ کے مذہب کے لئے چندین وجوہ سے استدلال کیا
جاتا ہے **الوجه الاول** دلالة اجماع ہے بیان اسکا یہہ ہے کہ جس شخص نے اپنی بیٹی

کی کنیزک کے ساتھہ جماع کیا باوجودیکہ بیٹے نے بھی اسکے ساتھہ جماع کیا تھا اور بیٹا زندہ ہی
اور باپ قایل ہی کہ مین جانتا ہون کہ یہہ کنیز میرے پر حرام ہی تو اس شخص پر بالاجماع حد نہین اگر
اُس کنیز سے کوئی فرزند پیدا ہوا اسکی نسب ثابت ہوگا اور کنیز ام ولد ہوگی کیونکہ یہان شبہہ حکمی ہے
اسواسطے کہ دلیل سے پیدا ہوا ہے وہو ما رواہ ابن ماجۃ عن جابر بسند صحیح صححہ
ابن القطان والمنذری عن جابر ان رجلا قال یا رسول اللہ ان لی مالا و ولدا وان ابی یرید
ان یجتاح مالی قال انت ومالک لابیک وهکذا اخرج الطبرانی فی الاصغر والبیهقی فی
دلائل النبوۃ واحمد فی مسندہ وغیرہم من اصحاب السنن والمسانید والمعاجم پس
مسئلہ مجمع علیہ پر چند امور متفرع ہوئے الامر الاول باپ پر بسبب وطی کرنے بیٹے کے موطوءۃ
کی باوجودیکہ باپ پر بحرمت تابید حرام ہے حد واجب نہین الامر الثانی باپ پر باوجود علم
کے کہ یہہ حرام ہے حرمت تابید کے ساتھہ حد ساقط ہی الامر الثالث اگر اس عورت کہ سے
فرزند پیدا ہوا وہ کنیز ام ولد اس شخص کی ہوگی اور نسب اسکی ثابت ہی باوجودیکہ زنا سے
نسب ثابت نہین ہوتی ان سب امور سے معلوم ہوا کہ تحریم ابدی اور علم اسکا موجب حد نہین
فسقط احتجاج من خالف الامام العلام فی هذا الباب ومثلہ کمثل من فر عن السحاب
وقام تحت المیزاب وان هذا الا شئ عجاب الوجہ الثانی فی حدیث الترمذی حسنہ
وابن حبان والحاکم وصححاہ ایما امرأۃ نکحت بغیر اذن ولیہا فنکاحہا باطل فان
دخل بہا فلہا المہر بما استحل من فرجہا اس حدیث مین بطلان نکاح پر حکم فرماکر مہر کو
واجب کیا اور نکاح مسقطہ بالاتفاق ہی اور اس حدیث کا ہمارے مذہب کے مطابق نہ ہونا
ہمکو مضر نہین کیونکہ ماول دو تاویلون سے ہوکر مطابق مذہب ہوتی ہی تاویل اول
نکاح جو غیر کفو ہو باعتراض ولی بمعرض بسوے بطلان ہوتا ہی تاویل دوم یہ کہ اس

عورتین ہین جنکو اپنے نفس پر ولایت نہو جیسے کنیز یا صغیرہ و بنا بریں قوی تاویل نکاح باطل ہے
کیونکہ ولی کو بسبب غیر کفو ہونے ناکح کی قدرت فسخ ہے اور باوجود بطلان کے حکم مہر کا کیا ہے
اس حدیث سے چند امور معلوم ہوئے اول نکاح باوجود بطلان کے موجب سقوط حد ہے۔
دوم نکاح باطل وجوب مہر کا منافی نہین بلکہ سبب موجب مہر ہے سوم زنا موجب مہر
نہین ہوتا اور نکاح باطل موجب مہر ہوتا ہے پس دونون مین منافات ہے اور نکاح باطل اور
زنا سے حقیقۃً نہین کیونکہ تنافی لوازم موجب تنافی ملزومات ہے علاوہ اسکے جو شخص کہ قایل
اسکا ہے کہ نکاح عورت بغیر اذن ولی بالاطلاق باطل ہے یہہ حدیث اسپر حجۃ قویہ ہے اور باوجود
اسکے امام علام کے ساتھ اسباب مین مخالف ہے پس بنا بر تقریر اول حدیث مذکور جواب تحقیقی
ہے و بنا بر ثانی الزامی ہے الوجہ الثالث صاحبین اور اُن کے موافقین نے فرمایا ہے کہ ناکح
محرمات ابدیہ اگر عالم بالحرمۃ ہو حد واجب ہے ورنہ نہین ہے ہم اُن سے پوچھتے ہین کہ موجب
سقوط حد عدم علم مطلق ہے یا شبہ حاصلہ کہ ناشی دلیل شرعی سے ہے شق اول باطل ہے
کیونکہ شرع نے امام پر واجب کیا ہے کہ جس شخص کا زنا ثابت ہو خواہ اسکو علم نفس الامر مین موجب
حد ہو یا نہ ہو حد مارنی چاہئے کیونکہ زانی پر واجب نہین کہ اپنے آپ پر حد مارے بلکہ امام پر واجب
ہے کہ اقامت حد کا زانی پر کرے اور زانی پر نفس الامر مین بینہ و بین اللہ تعالی توبہ و انابت
واجب ہے اور جب امام تک پہنچا پس امام پر بعد ثبوت واجب ہے کہ حد قایم کرے علاوہ اسکے اگر عدم
علم موجب سقوط حد ہووے ابواب اجرائے حد زنا مین مسدود ہونگی کیونکہ مجرم کو وسعت ہے کہ کہے کہ اس
جرم و گناہ کی حرمت مجکو معلوم نہ تھی پس ایسے اعذار بارد اور حیل کاسدہ سے اگر سقوط حد ہووے
تو البتہ انتظام دین کا کافہ مسلمین کے گردنون سے نکلجاویگا و اللازم باطل فالملزوم مثلہ اور شق ثانی ہے تو
نہین کہ وہ شبہ خاصہ نکاح ہے یا سوا نکاح کے اور شق ثانی باطل ہے کیونکہ سوا نکاح کے کوئی اور شبہ

مقصود ہین تعیین النکاح تب بہ موجب للحد حد الزنا علاوہ اسکی اگر تحریم کا کہنا کرین حرمۃ
اسکی نہین جاتا تہا موجب نجاست کا ہو لازم آتا ہے نجاست اسکا حقیقۃ مثل دیکہا محرمات ابدیہ
وطی قبل ربکاح کرکے انکار علم بالحرمۃ کا کرے واللازم باطل فکذا الملزوم الوجہ الرابع زنا
عبارت ہی اس وطی سے جو بغیر نکاح وملک کے یا شبہ نکاح وملک کے عمل مین آوے کما ہو منصوص
فی کتب العموم کا مذہب ہم کہتے ہین کہ یا محرمات ابدیہ مین شبہ نکاح اگر کیسی ہی ہو متحقق ہے پس تعریف
زنا اسپر صادق نہین پس حد زنا بہی واجب نہین اور اگر ہم تنزل کرین تو بہی کہتے ہین کہ اگرچہ
نکاح صحیح متحقق نہین الا اشتباہ متحقق ہے تقریرہ علی ما قال صاحب الہدایۃ ان العقد
صادف محلہ لان محل التصرف ما یقبل مقصودہ والانثی من بنات آدم قابل التوالد
وہو المقصود فکان ینبغی ان ینعقد فی حق جمیع الاحکام الا انہ تقاعد عن افادۃ
حقیقۃ الحل فیورث الشبہۃ لان الشبہۃ ما یشبہ الثابت لا نفس الثابت
الا انہ ارتکب جریمۃ ولیس فیہا حد مقدر فیعزر اسکا ماحصل یہ ہے کہ اصل نکاح یہ ہے
کہ حل قیام حاجۃ کی طمع ہے تاکہ حاجۃ اسکی ساتھ دفع کیجاوے وہو المقصود ولہذا قال اللہ
تعالی نساءکم حرث لکم وقال علیہ السلام احب الودود الولود ان دونہن
اور انکے امثال سے معلوم ہوا کہ مقصود اصلی اس باب مین عورت کا تولد وتناسل کے لئے
صلاحیت رکہنا ہی فاندفع ہذا الاستدلال بہ الصاحبان والشافعی تقریر استدلال انکا یہ ہے کہ عقد
موافق محل نہین پس یہ عقد لغو ہوا جیسا مرد کے ساتھ عقد کرنا لغو ہے کیونکہ محل تصرف
وہ ہے کہ محل حکم کا ہو اور حکم عقد کا حل ہے اور محرمات ابدیہ حرام ہین محل حل نہین اور
تقریر دفع یہ ہے کہ اس قول سے ما یکون محلا للحکم وحکمہ الحل کیا ارادہ کیا ہے اگر یہ ارادہ
ہے کہ تحقق شبہ جسکی سبب سے حد ساقط ہوتی ہے تحقق حل من وجہ کو اقتضا کرتا ہی لیکن

محرمات میں حل من وجہ ثابت نہیں اس ارادہ پر یہہ شبہ وارد ہوتا ہے کہ
شبہ حل تقاضائے حل من وجہ کو ہرگز نہیں کرتا کیونکہ شبہ حالة ثبوت حلہ
من وجہ نہیں کیونکہ شبہ وہ ہے کہ مشابہ ثابت ہو نہ آنکہ عین ثابت ہو اور شبہ
ثابت عین ثابت کسی وجہ سے نہیں ہوتا اور اگر یہہ ارادہ ہے کہ شبہ علة خاص
اس عاقد کی نسبت مقتضی ثبوت حلت ہے اگرچہ بعضی تقادیر و احوال میں ہو اس ارادہ
پر یہہ اعتراض وارد ہوتا ہے کہ شبہ ثبوت مقتضی ثبوت کا بغیر وقت شبہ کے نہیں ہے
جیسا کہ مقتضی ثبوت وقت شبہ میں نہیں کیونکہ ایک جاگہہ میں ثبوت شبہ کا اقتضائی
اور دوسری جگہہ میں وقوع شبہ کا معنی محصل کچہہ نہیں و من ادعی فعلیہ بیان الاتصال
واللزوم الوجہ الخامس شبہ نکاح و شبہ ملک عموم نصوص احکام زنا میں اگر داخل
ہوں تو ہم کہتے ہیں کہ یہہ سب نصوص عام مخصوص منہ البعض ہیں کیونکہ اجماع اسپر منعقد
ہے کہ ان الحدود تندرء بالشبہات اور سنت اجماع اکثر نصوص اخبار ہیں اور عام قطعی
جب ایکبار کسی قطعی کے ساتھہ مخصوص ہو جاوے بعد ازان خبر احاد اور قیاس کے ساتھہ
تخصیص جایز ہے اور منکوحات محرمہ کو اس حکم سے ہر ایک نے قیاس و خبر واحد نے
خارج کیا ہے جیسا کہ ہمنے بیان کیا ہے پس اخراج معتبر ہوا اگر شبہ کرے کہ قیاس کا اعتبار
اسوقت ہے کہ کوئی نص مخصوصہ اسکے معارض نہ ہو اور یہان معارض ہے عن البراء
قال لقیت خالی ومعہ رایة فقلت لہ این ترید قال بعثنی رسول اللہ صلعم
الی رجل نکح امرأة ابیہ ان اضرب عنقہ و آخذ مالہ رواہ ابو داؤد و قال
حدیث حسن و روی ابن ماجة عن ابن عباس قال قال رسول اللہ صلعم
من وقع علی ذات محرم منہ فاقتلوہ ہم کہتے ہیں کہ اس نے استحلالاً عقد کیا تھا

پس مرتد ہوگیا کیونکہ حد گردن مارنی اور مال لینا نہین ہے بلکہ ارتداد کا لازمہ ہے وفی
بعض طرقہ عن معاویۃ بن قرۃ عن ابیہ عن النبی صلعم بعث جد معاویۃ الی رجل
عرس بامرأۃ ابیہ ان یضرب عنقہ ویخمس مالہ اس حدیث کا مدلول یہ ہے کہ وہ شخص
اس فعل کو حلال جانکر مرتد ہوا اسلئے کہ حدیث مین عرس وارد ہے اور تعریس مستلزم وطی
کو نہین اور بغیر وطی حد واجب نہین چہ جائیکہ قتل پس جہان قتل کا حکم ہے وہ ردہ کی
جہت سے ہو اگر کوئی شبہ کرے کہ جیسا احتمال ردہ کا ممکن ہے ویسا ہی احتمال وطی کا
ممکن ہے یہہ جزم کہان سے ہوا کہ قتل ردہ کی جہت سے تہا اور تعریس اگرچہ وطی کو
مستلزم نہین اما منافی بھی نہین ہم کہتے ہین احتمال وطی مستلزم تعیین وطی کو نہین پس
کوئی دلیل تعیین احد الاحتمالین پر نہین اور اسقدر رہکو کافی ہے علماء نے فرمایا ہے
کہ قتل کا حکم یا استحلال کی جہت سے تہا یا بوجہ تعزیر وسیاست کے تہا اور اصل یہہ ہے
کہ حدود کا ثبوت محتمل سے نہین ہوتا بلکہ حدود شبہات سے ساقط ہوتے ہین علاوہ اسکے
زانی پر قرآن مین حد واجب درصورۃ غیر احصان ضرب سو درے کے ہین در صورت
احصان رجم ہے اور گردن مارنی ظاہر ہے کہ رجم نہین اور اگر تسلیم کرین کہ حد ہے
پس اس قول کا عموم من وقع علی ذات محرم منہ فاقتلوہ یعنے ہوتا ہے کیونکہ در
صورت غیر احصان اس آیۃ کے معارض ہے الزانیۃ والزانی فاجلدوا کل واحد
منہما مایۃ جلدۃ اور نص قطعی جب مخصوص بالقطعی ہوئی پس تخصیص بخبر واحد
وقیاس جائز ہے چہ جائیکہ خبر واحد جسکا مفاد ظنی ہے مخصوص بالقطعی ہوئی اسکی
تخصیص بہرحال جائز ہے اگر کوئی شبہ کرے کہ تمام حنفی اصول وفقہ مین تصریح کرتے
ہین کہ محارم ابدیہ محل نکاح نہین ففی الاصول حیث قالوا ان النہی عن المضامین

والملاقع عبارة عن نفي العقد من محله وفي الفقه كثير منه قولهم محل النكاح
انثى من بنات آدم ليست من المحرمات وايضا في الاصول التحريم المضاف الى
الاعيان كالامهات والخمر حقيقة عندنا خلافا للبعض فانهم زعموا ان التحريم
المضاف الى العين كالامهات في قوله تعالى حرمت عليكم امهاتكم والخمر في قوله عليه
السلام حرمت الخمر مجاز عن الفعل اي نكاح امهاتكم وشرب الخمر فيكون الحقيقة
متروكة بدلالة محل الكلام لان المحل عين لا يقبل الحرمة لان الحل والحرمة
من اوصاف الفعل فقلنا نحن بان هذه الحرمة على حالها وحقيقتها لانه ابلغ
من ان يقول حرمت نكاح امهاتكم وذلك لان الحرمة نوعان نوع يلاقي الفعل
فيكون العبد ممنوعا والفعل ممنوعا عنه ونوع يلاقي المحل فيخرج المحل من ان يكون مباحا
وصار العين ممنوعا والعبد ممنوعا عنه وهذا ابلغ الوجهين في المنع فان الاول
كما يقال للطفل لا تاكل الخبز وهو بين يديه والثاني كما يرفع الخبز من بين
يديه ويقال له لا تاكل فهو بمنزلة النفي والنسخ وهو ابلغ من النهي الحقيقي
حاصل اعتراض اگر جب محارم محل نکاح قطعاً نہ ہوئی پس شبہ نکاح کا انہیں کس طرح ہوتا
ہے کیونکہ محارم کا محلیت نکاح سے خارج ہونا بالقطع والیقین شبہ نکاح کو زائل کرتا ہے
ورنہ محلیت اور عدم محلیت میں تردد ہوگا جواب اسکا بچند وجوہ سے الوجہ الاول
فی فتح القدیر فالجواب ان المراد نفی المحلیة لعقد النکاح الخاص وانت علمت
ان اباحنیفة انما اثبت محلیتها للنکاح فی الجملة لا بالنظر الی خصوص ناکح ولاشک
فی ذلک بقی النظر فی ان ای الاعتبارین فی ثبوت المحلیة اولی لکونه قابلا
المقاصد او لکونه حلالا ان نظرنا الی المعنی وهو ان الاصل ان یتبع الحل قیاما

الحاجة لتندفع به وهذا المقصود ترجح قولهما والی السمع اعنی عمل الاجماع وهو
قول الکل ان المیتة لیست محلا للبیع مع انها انما یدل علی عدم الحل یرجح قولهما
اقول امام صاحب کا قول ما نحن فیہ مین بدلیل نساءکم حرث لکم کے ساتھ
راجح ہے حاصل جواب اسکا اہل اصول نے نفی محلیۃ نکاح سے نفی محل بجلہ خاص
اس عاقد کی نسبت ارادہ کیا ہے اور ما نحن فیہ مین اثبات محلیۃ سے اثبات حل
خاص اس عاقد کی نسبت مراد نہین بلکہ قابلیۃ مقصود نکاح کا اثبات ہے کہ وہ صلاحیۃ
توالد وتناسل ہے اور اسکا اعتبار کرنا نص مذکور کے حکم مین اولی ہے پس بسبب
عدم اتحاد موضع کے تعارض نہ رہا الوجہ الثانی یہہ دعوی کرنا کہ سب نفی باطل کہتے ہیں
غیر صحیح ہے بلکہ مسئلہ اصول میں مختلف فیہا ہے قال العلامۃ الحلبی فی شرح التلویح
ذکر فی اصول شیخ الاسلام ان نکاح المحارم فعل فاسد فیترتب علیہ الاحکام
وقیل باطل فلا یترتب علیہ انتہی اقول مویدنا وانکا قول ہے ان النہی
عن الافعال الشرعیۃ یکون بمعنی الفساد ای بطلان الوصف لا بالذات اور ظاہر ہے
کہ نکاح افعال شرعیہ سے ہے کہ جنکی تقریر معانی مین شرع نے تصرف کیا ہو اور افعال
حسیہ سے نہین جو حقیقۃ لغویہ پر باقی ہین پس اسوقت انکا یہہ قول ان النہی عن نکاح
المحارم مجاز عن النفی غیر مسلم ہے کیونکہ اس قول کی بنا اسپر ہے کہ محارم محلیۃ نکاح نہین
رکہتی ہین اور صرف الی المجاز کو باوجود تصحیح حقیقۃ مذہب امام علام پر غیر مسلم ہے الوجہ الثالث
فی فتح القدیر لکن فی الخلاصۃ قال الکرخی العمل علی قولهما فحینئذ لا اباحۃ
فی اطلاق الکل من الحنفیۃ عدم محلیۃ المحارم لان العبرۃ للروایۃ الراجحۃ لا
بها دون الروایۃ للترجیح العسیر للمفتی فلا حصص الحق ؎

## سوال دہم

تحقیق یہ کہ آب کثیر جو وقوع نجاست سے پلید نہو دریافت کرنا

الجواب المستطاب عن ابی ہریرۃ قال سأل رجل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال یا رسول اللہ انا نرکب البحر ونحمل معنا القلیل من الماء فان توضأنا بہ عطشنا افنتوضأ بماء البحر فقال رسول اللہ صلعم ھو الطھور ماؤہ والحل میتتہ رواہ مالک وابو داؤد والنسائی وابن ماجہ والدارمی تقریب استدلال بحر لغت عرب میں عبارت ہے دریائے شور سے کہ ہمیشہ کھڑا رہتا ہے اسلئے کہ بحر لغت میں شور کو کہتے ہیں یقال ماء بحر آب شور وابحر الماء ای ملح کذا فی الصراح غیاث اللغات میں ہے بحر بفتح اول وسکون ثانی دریائے محیط کہ شور ہست و در تفسیر فتح العزیز در تفسیر انفطار در ذیل آیۃ واذا البحار فجرت نوشتہ و در لغت عرب بحر خاص نام دریائے شور ہست وجو ہائے شیرین را ہر چند عریض وعمیق باشند نہار می نامند انتہی اور حدیث کا بھی سیاق وسباق بھی چاہتا ہے کہ سائل نے دریائے شور کے پانی کا حکم پوچھا ہے کیونکہ دریائے شیرین میں پانی کو ساتھ لینے کی کیا ضرورت تھی اور دریائے شیرین میں عطش کا ہونا متصور نہیں اور اگر تسلیم کریں کہ بحر سے مطلق دریا ہے خواہ شیرین وخواہ شور نیز تقریب تام ہے بیان اسکا یہ ہے کہ پانی کی طہور ہونیکی علت بحر میں بر تقدیر عموم کثرت یا جریان علی طریق منع الخلو ہے و بر تقدیر خصوص کثرت ہی فقط غرضکہ دریائے شور میں سوائے کثرت کی علۃ طہور اور شے کوئی نہیں اور ظاہر ہے کہ کثرت معتبرہ بحر میں کہ وقوع نجاست سے ناپاک نہ ہوئی وہ ہے کہ پلیدی

کا اثر اسمین ظاہر نہ ہو اور اجزا سے پلیدی پانی کی اجزا مین سرایت کرین اور اسکو
اپنا حیا مزہ و بو و رنگ مین نہ بنا دین علامت اسکی یہہ ہے کہ ایک طرف کی تحریک
سے دوسرا طرف متحرک نہو نہ انکہ قلتین کی کثرت بحر مین بھی معتبر ہے لہذا حضرت الامنا
الامام الاعظم نے تحدید کثرت آب اس طرح فرمائی کہ ایکجانب کی تحریک سے دوسرا جانب
متحرک نہ ہو مگر چونکہ اسمین ایک نوع کا احتمال ہے کیونکہ بعضی تحریک محرک شدید قوی
ہوتی ہیں بنسبت بعضی تحریک محرک کے پس تشخیص تحریک مشکل ہوا لہذا مرجحین مجتہدین
نے حرکت متوسط کو کہ محرک متوسط سے صادر ہوتا ہے اعتبار کر کے اسکا اندازہ دہ دردہ
مقرر کیا ہے تا کسیکو اشتباہ و ایہام باقی نہ رہے اور ماخذ اس اعتبار کا وہ حدیث ہے کہ امام
احمد نے ابیہریرہ سے اور ابن ماجہ نے عبداللہ ابن مغفل سے روایت کیا ہے عن ابی ہریرۃ
قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حریم البئر اربعون ذراعا من حوالیہا کلہا لاعطان
الابل والغنم رواہ احمد وعن عبداللہ بن مغفل ان النبی صلعم قال من حفر بئرا
فلہ اربعون ذراعا عطنا لماشیتہ رواہ ابن ماجہ ان دو حدیثون سے ثابت ہوا
کہ حریم بیر ہر طرف سے دس دس گز ہے کہ چار طرف سے چالیس گز ہوا اور اسپر دلیل کہ
مجموعہ ہر چار طرف کی حریم چالیس گز ہے وہ یہ ہے کہ حدیث مخرجہ امام احمد مین وارد ہے
من حوالیہا کلہا کیونکہ کلہا تاکید جوانب کے واقع ہے اور جوانب صیغہ جمع ہے اقل اسکا
یہان چار مین پس تاکید ہر چہار طرف کا کلہا واقع ہے اور سوکلمہ مع تاکید پر چالیس گز
کا اطلاق کیا پس معنی یہہ ہوا کہ حریم بیر چار دن جوانب کل جوانب اعتبار کر کے چالیس
گز ہے اور اگر چالیس گز ہر ایک طرف سے ہوتا حریم البیر مائۃ و ستون ذراعا
من جوانبہا کلہا فرماتے والالزم باطل فالملزوم مثلہ فثبت ان حریم البیر

من کل جانب عشرۃ اذرع وبئر الجواتیہ ربعتا اربعون ذراعا پس چونکہ آنحضرت صلعم
نے حریم بیر کو دہ دردہ اعتبار کیا اور اس حریم مین دوسرا کہوہ پایا لوجہ اس باعث سے جائز
نہوا کہ ایکطرف سے دوسری طرف کو نجاست اُسوقت اثر نہ کرگی کہ وہ گز قدر درمیان
مسافت ہو لہذا علما نے اس حدیث کو ماخذ بنا کر دہ دردہ کو اختیار کیا مگر صاحب معیار
نے بحر رایق سے تین اعتراض اس استدلال پر نقل کئے ہیں اعتراض اول حریم بیر مین
اختلاف علماء حنفیہ ہے بعض نے دہ دردہ مقرر کیا ہے اور اکثر نے چہل و چہل +
اعتراض دوم حریم چاہ کے دہ دردہ پر حوض کے پانیکی دہ دردہ کے اعتبار کو قیاس
کرنا صحیح نہین اسلئے کہ چاہ مین حایل زمین ہے جسکا قوام پانیسے بچندین اضعاف
زیادہ ہے تیسرا اعتراض مختار و معتمد فقہا کے نزدیک چاہ و بالوعہ مین اس قدر مسافت ہے
جو نفوذ بدبو نہو سکے نہ انکا اعتبار گز دن کا کرتے ہین اقول بتوفیق اللہ تعالی و توفیقہ کہ یہ
تینون اعتراض صاحب معیار کے لغو و بیجا اصل ہین اما اعتراض اول پس اسلئے کہ
اس شخص پر شتر مرغ کا سایہ پڑ گیا ہے اگر حدیث بیان کرتے ہین علماء کے اقوال کو
پیش کرتا ہے اور اگر علما کا قول پیش کیا جاوے طالب حدیث بنتا ہے جب اعتبار دہ دردہ کے
لئے حدیث طلب کی جب یہہ حدیث دکہائی کہتا ہے کہ علماء حنفیہ حریم بیر مین مختلف ہین بعضے دہ دردہ
کہتے ہین اور بعضے چہل و رچہل پس جائے تعجب ہے کہ وہ حریم بیر جسکو علماء نے مقرر
کیا ہے اس دہ دردہ کے اعتبار کا ماخذ ہمنے نہین بنایا تاکہ اعتراض وارد ہو کہ ہم آپس مین
علما مختلف ہین بلکہ ہم ماخذ اعتبار دہ دردہ کے لئے حدیث جناب رسالتمآب صلعم کی
پیش کرتے ہین خواہ کسی عالم نے اسکے موافق عمل کیا ہو اور خواہ کسی نے اسکے مخالف ہین
تفاوت رہ از کجاست تا بکجا اگر کوئی شبہ کرے کہ صاحب معیار کی یہہ غرض ہے کہ جب علماء

حنفیہ تقرر وتعیین حریم بیر مین مختلف ہین معلوم ہوا کہ حدیث دہ در دہ مین نص نہین ورنہ مختلف نہوتی ہم کہتے ہین کہ منشا واختلاف علما کا یہہ نہین کہ حدیث محتمل دو معنونکی ہے بلکہ جو لوگ کہ حریم بیر دہ در دہ جانتے ہین انکا تمسک بہ یہہ حدیث ہے اور جو کہ چہل در چہل کہتے ہین وہ تجربہ ہر ہر موضع کا کرکے حکم بالرائے کرتے ہین بلکہ فرقہ سوم مدار نفوذ و بدبوئی کو جانکر حکم کرتے ہین یہہ سب باتین علیحدہ ہین اور رسالہ استدلال اور ستہ ہے ذخیرۃ العقبی مین ہماری تحقیق کے موافق فرمایا ہے قال فی التسہیل حاجبا اقول حریمہا اربعون ذراعا من کل جانب علی القول الاصح من ائمتنا فلا نسلم الحوالۃ علی القول الصحیح ونحن نقول ولو سلمنا صحۃ ما ذکرہ السائل عند بعض العلماء لنا الکفایۃ فی الرجوع الی الاصل الشرعی عن قول بعضہم لصحۃ کون الحریم عشرا فی عشر لان المقصود کونہ منشاء ومآخذ للعلماء فی ہذا التعدید ولا حاجۃ فیہ الی کونہ اصح الاقوال علی ان قول المصنف فی کتاب احیاء الاموات من کل الجہات فی الاصح صریح فی صحۃ قول الآخر فحینئذ یصح ان یقال انہ اصل شرعی بعند علماء الشرع اب رہی بات کا اعتبار چہل در چہل حدیث سے ماخوذ نہین قال فی الہدایۃ ثم قیل اربعون من کل الجوانب قال فی العنایۃ یعنی یکون من کل جانب عشرۃ اذرع لظاہر قولہ علیہ السلام من حفر بئر الحدیث فانہ بظاہرہ لجمیع الجوانب الاربع والاصح انہ من کل جانب لان المقصود الخ وکذا فی الدر المختار وشرح رد المحتار قال الفاضل الہمام زین الدین الافندی فی نتائج الافکار ان ہذا التعلیل تعلیل فی مقابلۃ النص لان قولہ صلعم من حفر بئرا فلہ حریمہا اربعون ذراعا ظاہر فی کون الاربعین من کل الجوانب الاربعۃ علی ان یکون من کل جانب عشرۃ اذرع کما صرح بہ الکافی

وعامة الشروح وقد تقرر في علم الاصول ان التعليل في مقابلة النص غير صحيح فكيف
يتم الاستدلال بما ذكرتم على كون الصحيح انه من كل جانب انتهى وفي ذخيرة العقبى
وايضا المتبادر من ظاهر قوله صلعم من حفر بئرا فله من حولها اربعون ذراعا
كونه عشرة من كل جانب كذا فهم من الزيلعي وتقرير الاكمل انتهى وجه ظاہر ہونیکی
حدیث سے دو ہین اول انکہ جوانب کو بصیغہ جمع لاکر لکھا کے ساتھ تاکید فرمائی پھر اس
مجموعہ اربعون ذراعا کو محمول کیا معلوم ہوا کہ سب چار طرفون سے چالیس گز ہے
اور ہر ایک طرف سے دس دس گز ہے کما مر تقریرہ سابقا دوم انکہ حدیث مذکور مین کہ حریم
بیر کو چالیس گز مقرر کیا ہے خالی نہین یا کل چار طرف سے یا ہر ایک طرف سے چالیس
گز ہے شق ثانی باطل ہے کیونکہ جب حریم بیر چالیس گز ہر ایک طرف سے ہوئے
مجموعہ ایکسو ساٹھ گز ہوا اور حدیث مین چالیس گز کا ذکر آیا لازم ایا کہ حریم بیر ایک طرف
ہو نہ چہار طرف والازم باطل فکذا الملزوم فتعین الشق الاول وہو المطلوب ❊
اما الاعتراض الثانی پس اسواسطے کہ امر مشترک سرایت ہے عام از انکہ بالفعل ہو یا بالقوة
حریم چاہ میں سرایت بالقوة ہے اور حوض مین بالفعل مگر حد سرایت دونون مین دس دس
گز ہے قوام اور عدم قوام کو سرایت مین دخل نہین ہان فعل و قوة مین اسکو دخل ہے
واما الاعتراض الثالث پس اس جہت سے کہ یہ اعتراض اعتراض اول کی طرح بے بنیاد
اسکا یہ ہے کہ اختلاف علماء بسبب نفوذ و عدم نفوذ بدبوئی باعتبار نرمی و سختی زمین
اور سنگریت اور عمل ہر ائمی مبتنی ہے ہمارا فرض اعتبار دہ در دہ کیواسطے ماخذ بنانا نہ تھا دہ تا
کہ دیا یہ اعتراض اسطرح ہے ایک شخص نے اپنی دعوی کے ثبوت کیواسطے حدیث پیش کی
سائل کہتا ہے کہ حدیث صحیح ہے اور مفاد اسکا بھی جسطرح تمنے کہا ہے مسلم ہے مگر مین اس حدیث کے سوا

الا بی احتجاج ہین جانتا ہون کہ کسی صاحب نے اس حدیث کے برخلاف بھی عمل کیا ہی فرمائی
کو یہہ کیسا اعتراض ہی ہماری استدلال سی کچھ بھی تعلق رکھتا ہے اب ہم کہتے ہین کہ پانی بوقوع
نجاست بموجب احادیث صحیحہ کے پلید و نجس ہوتا ہی اور نہین بھی ہوتا چاہیے کہ پانی قسم
ہو ایک قلیل کہ پلیدی کے واقع ہونے سے پلید نہین ہوتا اور یہی مذاہب ائمہ کا مجمع علیہ اور
قدر مشترک ہی باقی رہی تحدید یا نکی قلت و کثرت کی جہت سی پس آئمہ مجتہدین اسمین مختلف
ہین ہمارے امام اعظم رح کا مذہب تحدید آب میں یہہ ہی کہ ایک جانب کی تحریک سی دوسرا
جانب متحرک نہو اور ماخذ اسکا حدیث البحر ہو الطہور ہی جیسا ہمنے ذکر کیا ہی اور اس تحدید کا
بیان جو مجتہدین مرجحین حنفیہ نے کیا ہی کہ وہ دہ در دہ ہی اسکا ماخذ حدیث حریم البیر ہی هذا
ماحققناه و آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین +

**ضمیمہ** اگر کوئی شبہ کرے کہ سایل نے سوال مین قید لگائی ہی کہ ہر مسئلہ مین حدیث
صحیح جسمین کسیکو کلام نہو صریح قطعی الدلالہ پیش کرو اور ان اجوبہ مین بعضے مسئلون کا جواب
مطابق شرط سایل کے نہین فلا تیم جوابکم کیونکہ جواب مطابق سوال چاہیئے جواب اسکا
یہہ ہی کہ معنی صحیح صریح نص قطعی الدلالہ کتب اصول مین مصرح ہیں بلکہ خود سایل نے
ہر ایک کی تشریح اپنی پرچہ اشتہارات مین کردی ہے اب ہم کہتے ہین کہ یہہ قیود مندرجہ سوال
ہر مسئلہ فرعیہ عملیہ کے ثبوت کیواسطے کسی آیت یا حدیث یا اجماع یا قول مجتہد سی ثابت ہے
یا مخترعہ من عند نفسہ ہین خواہ کسی نے اعتبار کیا ہو یا نہ بر تقدیر اول سایل پر لازم ہی
کہ ان چار اصول سی کسی دلیل کے ساتھہ ثابت کرے کہ ہر مسئلہ عملیہ فرعیہ مین حدیث
صحیح صریح نص قطعی الدلالہ بکار ہی تاکہ موافق قیود مندرجہ کے جواب دیا جاوے کیونکہ
ہم اہلسنت و جماعت ان دلایل مذکورہ کے پابند ہین غور کا مقام ہے کہ سایل نے

عوام کے دہوکہ دینے کیواسطے کیسے مغالطہ عمل مین لایا ہے اگر یہہ شرطین مسایل فرعیہ
عملیہ کے لئے معتبر ہوتین تو اختلاف مجتہدین چہ معنی دار وان شرطون کے اعتبار کرنیسے
لازم آتا ہے کہ قرآن وحدیث سے قد قلیل حجت رہجاوے اور سب قرآن وحدیث حشو وبیکار ہو جاے
نعوذ باللہ من ہذا الہفوات بلکہ سایل کے مذہب پر کوئی حدیث بلکہ قرآن بھی لایق حجۃ وعمل نہین
اور دین نبوی سراسر باطل ہوتا ہے یہہ شخص چاہتا ہے کہ اس پردہ مین دین نبوی کو
درہم برہم کرے اما خاطر جمع رکہے اور اس آیۃ کو کان دہر کر سنے یریدون لیطفئوا نور اللہ
بافواہہم واللہ متم نورہ ولو کرہ الکافرون وجہ ملازمہ انکا ظاہر ہے کہ مراد
سائل کے صحیح سے صحیح لذاتہ ہے کیونکہ صحیح کی قید اسطرح کی ہے کہ اسمین کسیکو کلام نہ ہوا باقی
اقسام حدیث جو نزدیک فقہا ومحدثین کے قابل احتجاج ہین مثل حدیث صحیح لغیرہ وحسن لذاتہ
وحسن لغیرہ اس شخص کے مذہب پر قابل احتجاج نہ رہی قال النووی والحسن وان کان دون الصحیح
فہو کالصحیح فی جواز الاحتجاج بہ انتہی قال السید السند والحسن حجۃ
کالصحیح انتہی وکذا قال الشیخ وغیرہ پہر صحیح لذاتہ بھی مطلقاً لایق حجۃ نہین اور صحۃ
اسناد ہونے سے صحیح نہین ہوتی بلکہ کسی کتاب معتمد علیہ مین جو آیمہ محدثین مشہورین سے
تصنیف ہوا اسکی صحۃ پر تنصیص کے ہو یا ایک ان دو صحیحین مین سے ہو چنانچہ سایل نے اپنے
پرچہ اشتہارات مین اس امر کی تصریح کی ہے اور قاعدہ صحیح کی معرفۃ کے لئے مقرر کیا ہے
قال ابن الصلاح فی مقدمتہ اذا وجدنا فیما یروی من اجزاء الحدیث وغیرہا حدیثا
صحیح الاسناد ولم نجدہ فی احد الصحیحین ولا منصوصا علی صحتہ فی شی من مصنفات
ائمۃ الحدیث المعتمدۃ المشہورۃ فانا لا نتجاسر علی جزم الحکم بصحتہ فقد تعذر فی ہذہ الاعصار
الاستقلال بادراک الصحیح بمجرد اعتبار الاسانید لانہ ما من اسناد فی ذلک الا ونجد

فی رجاله من اعتمد علی روایته علی ما فی کتابه عن یا غایشترط فی الصحیح فال
الامر اذن فی معرفة الصحیح والحسن الی الاعتماد علی ما نص علیه ائمة الحدیث
فی تصانیفهم التی یومن فیها لشهرتها من التغییر والتحریف وصار معظم المقصود
الی آخرہ اس قاعدہ کے رو سے جس قدر احادیث صحیحہ کتب احادیث مین ہین سوا صحیحین
کے اُسکے نزدیک قابل حجت نہین کیونکہ کسی نے اپنی کتاب مین صحت و حسن احادیث پر نص
نہین کی ہی الا ترمذی ابن حبان نے اور ترمذی کی تخصیص لایق سند نہین کہ وہ اس امر مین متساہل
ہے اور اسکا کہنا نہ کہنا برابر ہے صفحہ ۲۹۶ مین بر حاشیہ اظہارات مین سایل نے لکھا ہے
وہ عبارت یہ ہے خصوصًا جبکہ انہین کہ ترمذی کو تصحیح و تحسین مین تساہل بھی ہے
انتہی بلکہ اپنے قول کی تائید محلی شرح موطا اور زاد المعاد ابن قیم اور فواید مجموعہ شوکانی
سے نقل کی ہی تنبیہ ابن صلاح نے حدیث کے باب مین یہ کہا جو مذکور ہوا اور در باب
تقلید ائمہ مجتہدین یہ ذکر کیا جیسا کہ صاحب مسلم الثبوت نے ذکر کیا ہی اجمع المحققون
علی منع العوام من تقلید الصحابة بل علیهم اتباع الذین سبروا و بوبوا و هذبوا
ونقحوا و فرقوا و عللوا و فصلوا و علیه ابتنی ابن الصلاح منع تقلید غیر الائمة
الاربع ذلک لمزید دقة غیرهم انتهی اب حضرت متعصب کی طرف دیکھنا چاہیے کہ در باب
حدیث باوجودیکہ محدثین نے ابن صلاح پر اس امر مین رد کیا ہے اسکے قول کو ترجیح دیتا ہے
و در باب تقلید اُسکے قول کو کچھ اعتبار نہین کرتا اور عوام جہال کے لیے دروازہ اجتہاد کا
کھول دیا ہے فاعتبروا یا اولی الالباب ان هذا لشیء عجاب اب ابن حبان کی تصحیح ترمذی کی تحسین بیکار ہے
پس کتب حدیث سے کوئی کتاب سوائے صحیحین معتبر نہ رہی اب صحیحین کا حال اُسکے مذہب
پر سنو جاننا چاہیے کہ حدیث صحیح لذاتہ مین اختلاف ہی جمہور کا مذہب یہ ہے علی ما قال فی نخبة الفکر

ما ثبت بنقل عدل تام الضبط متصل السند غیر معلل ولا شاذ اور ہر مرتبہ میں
کم از دو راوی ثقہ سے ہونا شرط نہیں بخلاف حاکم و ابو علی جبائی کہ وہ یہ شرط کرتے ہیں
پس وہ احادیث صحیحین کہ جنکی ہر مرتبہ میں دو دو راوی ثقہ نہ ہوویں سائل کے نزدیک
وہ احادیث قابل حجۃ نہیں کیونکہ انہیں کسیکی کلام ہے اور اس نے لکھا ہے کہ البتہ
صحیح ہو کہ صحیحین کسیکی کلام نہو اور نیز بخاری و مسلم میں شرط صحت کے اعتبار میں اختلاف
ہے اور نیز راویوں کے اعتبار و عدم اعتبار میں اختلاف ہے بعضوں کو بخاری قبول
کرتا ہے اور مسلم رد کرتا ہے اور بعضوں کو مسلم قبول کرتا ہے اور بخاری رد کرتا ہے جن راویوں
سے بخاری نے بغیر مسلم کے روایت کی ہے ۴۳۵ ہیں جنمیں ۸۰ ضعیف ہیں اور جن
سے مسلم نے بغیر بخاری کے روایت کی ہے ۶۲۰ ہیں جنمیں سے ۱۶۰ ضعیف ہیں کذا
قال القاری فی شرح شرح نخبۃ الفکر و ہکذا قال النووی فی شرح مسلم و ہکذا
قال بحر العلوم فی شرح مسلم الثبوت پھر عنعنہ میں اختلاف ہے بخاری لقا کو شرط کرتا
ہے اور مسلم معاصرہ کو پس جن احادیث معنعنہ میں یہ اختلاف موجود ہوگا وہ بھی قابل حجۃ
نہیں اور نیز تدلیس میں محدثین کا اختلاف ہے کہ نفس تدلیس بھی جرح ہے یا نہیں پس جو
رواۃ مدلسین صحیحین کے احادیث میں ہیں وہ احادیث نیز قابل حجت نہیں فی
شرح نخبۃ الفکر و حکم من ثبت عنه التدلیس اذا کان عدلا ان لا یقبل منه
الا ما صرح فیه بالتحدیث علی الاصح انتہی و فی شرح نخبة الفکر و قال فرقة من
المحدثین و الفقهاء من عرف بارتکاب التدلیس و لو مرة صار مجروحا مردود الروایة
و ان بین السماع و اتی بصیغة صریحة فی هذا الحدیث او فی غیره من احادیثه انتہی
اور امام نووی نے مقدمہ شرح مسلم میں اور شیخ عبد الحق نے مقدمہ شرح مشکاۃ میں

اختلاف بیان کیا ہے من تارلیطالعما دیز قبول حدیث کا مبتدعہ و داعی و غیر داعی
کا اختلاف ہے امام نووی نے شرح مقدمہ مسلم میں لکہا ہے قال العلماء من المحدثین
والفقهاء واصحاب الاصول المبتدع الذی یکفر ببدعته لا یقبل روایته بالاتفاق
واما الذی لا یکفر بها فاختلفوا فی روایته فمنهم من ردها مطلقا لفسقه ولا ینفعه
التاویل ومنهم من قبلها مطلقا اذا لم یکن ممن یستحل الکذب فی نصرة مذهبه او لاهل
مذهبه سواء کان داعیة الی بدعته او غیر داعیة ومنهم من قال یقبل اذا لم
یکن داعیة الی بدعته ولا یقبل اذا کان داعیة انتہی وقال الشیخ عبد الحق فی مقدمہ
شرح المشکوٰۃ وحدیث المبتدع مردود عند الجمهور وعند البعض ان کان متصفا
بصدق اللهجة وصیانة اللسان قبل وقال بعضهم ان کان منکر الامر متواتر فی
الشرع وقد علم بالضرورة کونه من الدین فهو مردود وان لم یکن بهذه الصفة
یقبل وان کفره المخالفون مع وجود ضبط وورع وتقوی واحتیاط وصیانة والمختار
انه ان کان داعیا الی بدعته ومروجاله رد وان لم یکن کذلک قبل الا ان یروی شیئا
یقوی به بدعته فهو مردود قطعا وبالجملة الائمة مختلف فی اخذ الحدیث من اهل البدع
والاهواء وارباب المذاهب الزائغة انتهی اور اسی اختلاف کا ذکر نخبہ اور شرح نخبہ اور
شرح شرح نخبہ میں بھی ہے پس جسقدر احادیث صحیحین خاصکر بخاری کی جو اہل بدعة کا بڑا
معتقد ہے جنمیں اهل البدعة واقع ہیں قابل حجة نہیں غرضکہ بخاری و مسلم بھی ساری لائق حجة
ان کے مذہب پر باقی نہ رہی اور قید نص صریح قطعی الدلالة سے قصص و اخبار و احوال قیامة
و دیگر امور اگرچہ دلالة و اشارة و اقتضاء کے ساتھ دلالة کرتی ہوں قابل حجة نہ رہی اور قرآن
و احادیث کے الفاظ مشترکہ جو نص نہیں بلکہ ماول ہیں قابل حجة نہیں خفی و مشکل و مجمل کا ذکر کیا

اب باقی قرآن وحدیث سے نزاع کرنیمیں مفسر باتحکم ـ حیرانی کا مقام ہے کہ اگر کسی غیر مقلد مقلد سایل صاحب نے اپنی زوجہ کو طلاق دی اور اسکو نکاح کرنے دوسرے شوہر کی حاجت ہے اور جناب سے حکم پوچھا آپ کیا حکم فرمائینگے قرآن مین والمطلقات یتربصن بانفسهن ثلثة قروء واقع ہے اور لفظ قرء مشترک بین الطہر والحیض ہے اور تعیین احد المعنیین جسکو تاویل کہتے ہین مجتہد کا کام ہے وبعد التعیین ماول ہے نہ نص آپ تین حیض کا حکم فرماسکتے ہین نہ تین طہر کا کیونکہ آیۃ احد المعنیین مین نص نہین اور دونون کا ایک جگہ ارادہ کرنا نیز صحیح نہین کیونکہ عموم مشترک بین الضدین بالاتفاق جائز نہین پس بموجب شروط مندرجہ سوال سایل تعطیل اکثر قرآن واہمال اکثر احادیث نبوی لازم آتا ہے اشتہار مین تو یہ شرطین لوگون کے مغالطہ دینے کیواسطے لکہین اما مباحثہ نابہہ مین حدیث محمد ابن اسحاق کے ساتہہ استدلال قرءۃ فاتحہ خلف الامام پر کیا حالانکہ اس حدیث مین علی تقدیر تسلیم تصریح بالتحدیث بنابر مذہب سایل چندین وجوہ سے خلل باقی ہے اول صحیح لذاتہ بلکہ لغیرہ بلکہ حسن لذاتہ نہین دوم معنعن مدلس ہے کیونکہ تصریح تحدیث شیخ سے کسی روایت مین وارد ہوئی ہو مگر شیخ شیخ سے اسی طرح واقع ہے سوم جرح بدعت کا متعین ہے چہارم جرح تدلیس کا متحقق ہے اما کیا کرین دیگران را نصیحت خود را فضیحت پر کمر باندہی ہے اگر ہم کو تطویل کا خوف نہ ہوتا ہر ایک مسئلہ کو کہ جہان جناب سایل نے اسپر استدلال کیا ہے لیا کرتے ہدیہ ناظرین کرتے اور فعل خلاف قول جناب کو تماشا گاہ نظارگیان بناتے یاایہا الذین امنوا لم تقولوا مالا تفعلون کبر مقتا عند اللہ ان تقولوا مالا تفعلون جناب کے گوش گذار نہین ہوئی انصاف فرماوین کہ معیار مین حدیث قلتین کو جو بطریق استدلال لائے ہین آیا صحیح متفق علیہ ہے جسمین کسیکو کلام نہین حالانکہ اکثر علمائے حنفیہ ومالکیہ نے اسکو ضعیف کہا ہے اور نیز لفظ قلتہ نص

ست یا ستر ہے اور بعد تسلیم ان العشین ناول ہے یا نص صریح قطعی الدلالۃ آپ چاہیں تاکہ
اسدال کیوقت ایسی حدیث دیتی کہ فی الواقع دوسرے نص صریح قطعی الدلالۃ درخواست کرنی
ایسے ہے کہ ظہر کے وقت کو ایک مثل تک جانا کس حدیث صحیح نص صریح قطعی الدلالت سے
مدلل و منطوق ثابت ہے اور صلی کا معنی فرغ عن الصلوٰۃ کرنا یہ کس قسم کا صریح قطعی الدلالۃ ہے
اور جمع بین الصلوتین کیواسطے کونسی حدیث صحیح نص صریح قطعی الدلالۃ متعین کی ہے یہ حدیث
خرج علینا نبی صلعم بالہاجرۃ الی البطحا فتوضا فصلی لنا الظہر والعصر یا حدیث ابو الفضیل کی
احسا جیعد تحت پر جان کا امان ہے الحیاء من الایمان پکار فرمانا ایسی باتوں کو ڈھونڈ کر
نکالا اگر ہم تحقیق کریں اس شخص کے مذہب پر دین نبوی ہرگز قابل حجۃ نہیں بیان اسکا
یہ ہے کہ اجماع وقیاس جناب کے نزدیک معتبر نہیں مگر وہ اجماع کہ جسکی سند پر علم ہوا در واقع میں
استدلال باجماع نہیں بلکہ استدلال بسند ہی اور اصطلاح محدثین وفقہا بھی انکے نزدیک
غیر معتبر ہے مگر وہ اصطلاح کہ جسپر کتاب وسنت واجماع صحیح بشرط شاہد ہو اور اقوال علماء
بھی غیر معتبر ہیں مگر وہ قول جو باسند ودلیل ہو اور بے سند ودلیل غیر معتبر ہیں اور سند قرآن
وحدیث میں منحصر ہے یہہ سب اخبار مطبوعہ ۱۳ اکتوبر ۱۸۸۶ء میں سائل نے لکھا ہی اور نیز اپنا
مذہب بیان کیا ہی کہ محمدی ہوں بلا تقلید زید وعمر اور نصوص احمدیہ کا طالب ہوں اور
انہوں کے راہ سے جواب کا راغب اور رہنما پا رکھتا ہوں از مصطفی شنیدن واز دیگران
بریدن اور نیز معیار میں لکھا ہے کیونکہ اخبار میں سند صحیح متصل لازم ہو فی الحو لعبۃ بہ پس یہ
ہم کہتے ہیں اگر کسی شخص نے آپسے کسی مسئلہ کا حکم پوچھا اور بعد اُسکے طالب دلیل ہوا
اور آپ نے کوئی حدیث پیش کی اُس نے عذر کر کے کہا کہ ہم نے جناب رسالتمآب کو نہیں دیکھا
ہم کس طرح یقین کریں کہ یہہ حدیث آنحضرت صلعم کی ہے آپ جواب میں یہہ ارشاد فرما دینگے

کہ اگرچہ ہمنے آنحضرت صلعم کو نہین دیکھا اور نہ آنسے اخبار و احادیث سنی ہین لیکن ثقات
و معتبرین نے آنحضرت سے روایت کیا ہے پھر وہ شخص عرض کریگا کہ ہمکو ثقات و معتبرین
سے کیا کام ہے ہمارا اور ورد زبان یہ ہے از مصطفی شنیدن و از دیگران بریدن علاوہ انکے ثقات
و معتبرین کے قول معتبر وہ ہین جو باسند و دلیل ہوں ان ثقات و معتبرین کیواسطے کیا دلیل
ہے کہ یہہ قول و فعل آنحضرت کا ہے اگر آپ جواب فرماوین کہ اُن ثقات و معتبرین نے
رواۃ ثقات و معتبرین سے ایسا ہی روایت کیا ہے سایل عرض کریگا کہ انکو ثقات و معتبرین
کسنے لکھا ہے اور اُنکے ثقہ ہونیکی کیا دلیل ہے اور کن کن صفات سے آدمی ثقہ ہوتا ہے اور اُن
صفات کو لائق ثقہ و اعتبار کے لیے کسنے مقرر کیا ہے اور اُنمین اُن صفات کا ہونا کس
دلیل سے ہے آپ فرماوینگے کہ ناقدین حدیث جو بڑے بڑے معتبر علما گذرے ہین انکو
ثقہ و معتبر لکھا ہے اور عدل و حفظ غیر شاذ و دیگر صفات موجب ثقاہت ہین اور یہہ
صفات علماؤن کے ٹھہرائی ہوئی ہیں اور انکا متصف ہونا صفات ثقاہت کے ساتھ
اُنھیں علماؤن نے لکھا ہے پھر وہ شخص کہیگا کہ اُن ناقدین کا قول بلا سند کسطرح معتبر
ہے جبتک کسی آیت یا حدیث سے ثابت نکرین کہ یہہ لوگ ثقہ و حافظ فقیہ و امام و غیر معلل
و غیر شاذ و دیگر صفات کی ساتھ متصف ہین اور ان صفات کا موجب اعتبار ہونا کس دلیل
سے ثابت ہے اصطلاح آپکی لکھنے کے موافق وہ معتبر ہے کہ جسپر کتاب و سنت و اجماع
صحیح بشروط شاہد ہو اور علما کا قول بلا سند و حجۃ غیر معتبر ہے علاوہ انکے جو ناقدین نے ان
راویون کے لیے صفات بیان کئے ہین جبتک اسناد صحیح متصل سے ثابت نکرین قبول نہین
کیونکہ البتہ تعریفین شعبہ رفض ہین اور نیز جو حدیث ان امور کے لیے پیش کیجاویگی انمین
بھی اسیطرح گفتگو ہے فیلزم الدور او التسلسل وھو باطل فا لملزوم ایضًا باطل اگر جواب مین

ارشاد کرین کہ استناد بکتاب وسنت عقاید واعمال مین خاصکر بکار ہے نہ غیر مین واقعیات واعیان خارجیہ مین اس استناد کی کچہہ ضرورت نہین معترض کہیگا کہ واقعات خواہ ماضی ہون یا مستقبل اپنے محکی عنہ کو چاہتے ہین پس جبتک استناد بقرآن وحدیث نہو قابل اعتبار شرعًا نہین کیونکہ قول بلا دلیل کسیکا شرعًا قابل اعتبار نہین اور نیز اسباب علم تین ہین عقل و حواس و خبر صادق اور اعیان خارجیہ کا ثبوت جبتک ان تینون مین سے ایک کے سات نہو وہ قابل اعتبار نہین اب آپ فرماوین کہ یہ صفات رواۃ اور یہہ معانی مصطلحہ اور یہہ اعتبار شروط آیا عقل یا حواس یا خبر صادق کے ساتہہ ثابت ہین اول و ثانی کے ساتہہ ہرگز ثابت نہین وہو ظاہر باقی رہی خبر صادق اور وہ بغیر قرآن وحدیث کے لائق اعتبار نہین اور نیز اگر واقعات وامور خارجیہ مین استناد کی ضرورت نہین تو امام اعظم کے فضایل کے رد کرنیکے واسطے اس امر کو کیون آپنے پیش کیا ہے اگر آپ فرماوین کہ یہہ معانی اصطلاحیہ اصل دین نہین انکا استناد آیت وحدیث کیطرف کرنا کچہہ ضروری نہین سایل کہیگا کہ مبادی دو قسم ہین قسم اول وہ مبادی ہین جن پر مدار احکام شرعیہ نہین قسم دوم وہ ہین جنپر مدار احکام شرعیہ ہے قسم اول مین آیت وحدیث کے ساتہہ استناد کرنا ضروری نہین اور قسم دوم مین ضروری ہے آپکو یاد نہین کہ آپنے لکہا ہے حجت ہونا اصطلاحات مذکورہ کا اسوقت معتبر ہے کہ کتاب وسنت و اجماع صحیح بشروطہ اسپر شاہد ہو آپ فرماوینگے کہ آپ کے اصول موضوعہ پر کوئی حدیث نبوی ثابت ہو سکتی ہے جاننا دکلا چہ جائیکہ حدیث کہ وہ تو احاد ہے قرآن متواتر نیز لا نسلم ہون کے طریق پر ثابت نہین ہو سکتا کیونکہ کسی آیت وحدیث سے ثابت نہین کہ کلمات قرآنیہ اور آیات قرآنیہ اسقدر ہین اور یہہ جو مابین دفتین ہے وہ ہی کلام اللہ منزل ہے اور تقدیم بعض آیات بعضہا بعض آیات بعضہا پر اور ایسا ہی تقدیم بعض سور بعضہا بعض سور بعضہا پر

اور تعداد سور اور ہر ایک سورۃ مین اسقدر آیات اور وہ آیات یہی ہین جواب ہین یا بین
ترتیب و تعداد آنحضرت سے کسی حدیث سے ثابت کرو اگر کہو کہ یہہ متواتر ہے حدیث کی انکیا ضرورت
ہے ہم کہتے ہین کہ افراد متواترہ وہی لوگ ہین جنکو علما و فضلا کہا جاتا ہے اور انکا قول بلا سند
نیز معتبر ہے ورنہ تراویح کا بیس رکعت ہونا جو صحابہ سے بتواتر ثابت ہے اور طلاق ثلثہ کا فی دفعۃ
ہے تین طلاق واقع ہونا صحابہ سے ثابت ہے اسمین کیون مخالفت کرتے ہو اور نیز علمار کا
قول بلا سند معتبر ہونا لازم آئیگا ہذا خلف افسوس کہ باوجود ان اصول موضوعہ مخترعہ کی جنکا
حال یہہ ہے علماء سنت کے سامنے گردن اٹھا کر دعوی کرتے ہو اور جہال کو بہانہ عمل بالحدیث نام
زنگی کا فور دھر کہا دیتے ہو فانتظروا حتی یاتی اللہ بامرہ اور اگر شق ثانی ہے پس فرمائی
کہ انکے سوال کے موافق ہمکو جواب دینا لازم ہے حاشا و کلا آپکو مناسب تہا کہ اسطرح سوال کرو کہ ہر
مسئلہ کیواسطے کوئی دلیل بیان کرو ادلہ اربعہ سے اور اگر سینہ زوری سے ہر دہی سوال کرو گے ہم کہتے
ہین کہ اگر ایک دہریہ آپسے پوچہے کہ اثبات واجب الوجود مین معاینہ بالحواس چاہئے اور عقل و نقل اس
امر مین غیر معتبر ہین یعنی اسباب علم کہ تین ہین انمین سے ایک سبب کے ساتہہ ثابت کرو جیسا کہ انہی سوال
کیا اہلسنت سے جنکے نزدیک چار اصول معتبر ہین کہ دو اصول کے بعض انواع کے ساتہہ ہر ایک مسئلہ
ثابت کرو پس جو جواب دہریہ کو فرماؤ گے وہی جواب ہماری طرف سے بہی خیال کرین اگر منکر
رسالۃ آپ سے سوال کرے کہ ثبوت رسالۃ معجزہ سے ثابت کرو اور خبر کو محتمل صدق و کذب جانکر قرآن
و حدیث و کتب سماوی کو معتبر تصور نکرے یعنی وہ دلیل طلب کرے جو زمانہ رسالۃ مین طلب کیجاتی
تہی آپ کیا ارشاد فرماوینگے معجزہ دکہائینگے یا کہینگے کہ آنحضرت کا معجزہ ہمکو علما کی زبانی ثابت ہوا ہے
اور سوال مطابق نفس الامر نہین ہم بہی اسیطرح آپکی خدمت مین عرض کرینگے کہ نص صریح قطعی الدلالۃ
کا سوال بزمانہ جناب رسالتمآب متصور تہا اب بسبب فقد زمانہ رسالۃ چار اصول معتبر ہین اور ہر ایک

مسئلہ کیواسطے نص صریح قطعی الدلالۃ کا ہونا غیر متصور ہے غرض مسئلہ منکر میرث کی جو نسبت حضور کیطرف
ہے وہی نسبت حضور کی ہماری طرف ہی وہی جواب کہ آپ اسکو ارشاد کرینگے ہماری طرف سے بھی
قبول فرماوین اگر کسی شخص نے کہ اُسکے نزدیک قرآن وحدیث واجماع وقیاس مین جمیع اقسام معتبر ہیں
کوئی سوال کرتا ہے کہ ہمکو ہر مسئلہ پر آیت وحدیث اور وہ بھی خاص ایک قسم جسکو نص صریح قطعی الدلالۃ
کہتے ہین بتاؤ ورنہ جواب غلط یا غیر صحیح ہی فرماوین کہ یہ سوال غلط اور یا تحویلا کا اثر رکھتا ہے یا نہین
اور ہمکو اس سوال کے مطابق جواب دینا لازم و واجب ہے یا نہین اور یہ سوال مثل سوال بنی اسرائیل ہے
یا مثل طلب موسی علیہ السلام سے کیا تھا ارنا اللہ جہرۃ پس ہم پر لازم ہے کہ اپنی اصول مسلمہ کیطرح
جواب دین خواہ اسکی قیود مندرجہ سوال کے مطابق ہون یا نہ ہون آسمان کے نیچے وہ کونسی
دلیل مجیب پر لازم نہین امی صاحب اشاعۃ السنۃ مین جو آپ نے قرن کے ورق سیاہ کرتے ہو کبھی
نص صریح قطعی الدلالۃ ہے کہ اقوال ابن قیم وشوکانی پر محمد وغیرہا کی نقل کرکے اکابر دین
کی بے ادبیان کرکے روسیاہی دارین حاصل کرتے ہو وہ درست تیرا مذہب

الحمد للہ علی تمامہ واحسانہ والصلوۃ علی رسولہ والہ واصحابہ
واتباعہ ائمۃ المجتہدین والمحدثین والمتکلمین
اللہم احشرنا فی زمرتہم بمحمد نبیک
وحبیبک وصفیک
تمت الرسالۃ
محمد خاتم النبیین

## تقریظ فاضل المعی لوذعی فطین من مجموع اقران مشهور در آفاق عالم مولوی علامہ عصر
## صاحب ابن جامع المعقول والمنقول مولانا مولوی محمد عالم صاحب ساکن گھوڑی

بسم الله الرحمن الرحیم

الحمد لله ما اعظم شانه وما احسن برهانه عجز سبحانه سبحانه فی وصفه عقول هو الله الذی
ارسل رسوله یهدی الی الصراط المستقیم ویدعو الی الدین القویم الصلوة والتحیات علیه وعلی آله الطیبین
الطاهرین واصحابه المخلصین الراشدین وائمة المجتهدین الراسخین سیما اولهم واعلیهم رتبة
وزهده امامنا مقتدانا الامام الاعظم النعمان بن ثابت الکوفی شکر الله سعیه فی احیاء کلماته
واستنباط احکامه من الکتاب والسنة والاجماع والقیاس اما بعد فقد القی الی کتاب کریم وما ادراک
ما الکتاب هو کتاب عزیز لا یاتیه الباطل من بین یدیه ولا من خلفه اما هو کتاب یکشف السوء
عن وجوه المترددین وما هو خطاب ینتزع السواد عن قلوب الزائغین وقد الهمنی ربی فی تاریخ
۱۲۹۵
مصرعها کتاب مفید خطاب لطیف وما ظننت انه سیف مسلول علی عنق الوهابیة الخبیثة
وسهم مسموم فی اکباد النجدیة الخبیثة الذی اعلی بعضهم الطعن فی ائمة الدین واقصی عنهم
القدح فی الاولیاء والمقربین علی قلوبهم اکنة ان لا یفقهون حدیثا ویحسدون الناس علی ما آتاهم
من الله فضلا عظیما عاملهم الله بعدله وابعدهم من فضله فطالعته علی سبیل
الاستعجال عند الارتحال واستمددت به علی نمط الاجمال والاهمال فوجدته صحیحا مقرونا
بالحق والصواب وملقی بالقبول لدی اولی الالباب ابوابه مقاصد الهدایة کتابه من
الدرایة روایاته مرویة عن الثقات العدل کاسنادها صحیحة من الرواة الفحول تمامهیده
براعة الاستهلال علی المهمات النبال وتقاریبه سهلة للجهال الحل عقد الاعضال دلایله
رشیقة الملوم براهینه انیقة لنظام اشکاله کاشکال الحبطی معضلة الاعتدال ومع ذلک نفعه
کملونع الفلسفی متعسرة الزوال ما من بدیع الا روعی فیه وما من بناء الا اودع فیه کیف
لا وقد صنفه الفاضل العلامة ومصنف التحریر الفهامة صدر الافاضل فخر الاماثل عالم الفروع

دستگردان تا آنکه رہنمائی محدث دشمنش نگیرد کارہائی دوبال در تیہ رسوائی وبلی بر گشتی سیرا
وپریشان تا آنکہ فاید ستایش بمنزل مقصود وش نرساند صلوٰۃ کہ رفیق راہ حمد است دربدوالمبر
خطیر سجد بکیہ نہایتش چون عدد لاینتہی الی الامد بود درود کہ انجامش چون انات غیر المنتہی الی الحد
است بر سید بشیر ونذیر عدیم النظیر بل ممتنع العدیل والمثیل المدعو لابراہیم الخلیل المہبط لجبرائیل
وبر آل نبیل واصحاب جلیل او فایز باد مطفئ نوایر فتن نجدیہ ماحی رسوم محدثہ وہابیہ رسالہ
**عشرہ مبشرہ** کہ ادلۂ کاملاش چون بنیان مرصوص براہین قطعیاتش معقول
ومنصوص اظہار حق از ہر نکتہ اش پیدا۔ انتصار اسلام از ہر لفظش ہویدا نقوض دادہ اش
بر مزعومات خصم ارتفاعش از طوق بشر خارج اجوبہ ساطعش از شبہات واہیہ معاند مثل
سیف علی ست بر گردن خوارج۔ ماہران علوم شرعیہ واقفان فنون عقلیہ کہ ژرف نگہان
تحقیق وباریک بینان تدقیق اند اگر بہ پرتو از جمال ابکار افکارش واشعۂ احسن عرایس الفکارش
بر ایشان تابد جان ودل مرہون نگاہش سازند وعقل وہوش باختۂ مشاہدہ اش گردانند
وچرا نباشد کہ مطرح اشعۂ نیرین اعظمین ومطمح انظار متبحرین ومجمع آب زلال افکار بحرین عذبین
اعنی جناب محی مراسم ملت رافع اعلام سنت ہادی گم گشتگان تیہ ضلالت سد یاجوج طغیان
دستگیر لغزیدہ قدمان مولینا مولوی **ابو محمد حبیب اللہ** صاحب مد اللہ ظلال افادتہ علی
رؤس المسترشدین وجناب ناصر الاسلام والملت والدین معجزۂ رسول رب العالمین ظل عمر
برائے شیاطین صولت فاروق جہت منافقین حضرت مغفور مبرور مولوی محمد اعظم صاحب
اعلی اللہ درجتہ فی العلیین ہست تاریخ طبعش بر صفحہ خاطرم از مبدء فیاض بدین نقش
ارتسام یافت۔

تحریف وہابیہ نجد
۱۳۰۸ ہجری

[illegible] 600

یہہ رسالہ اگرچہ اُن دس سوالون کا جو مولوی محمد حسین صاحب لاہوری نے علمائے حنفیہ سے کئے تہے جواب ہی لیکن اب ہمارا مخاطب اس رسالہ کا اُن سے نہین اسلئے کہ یہہ جواب اُن متعصبین کا ہے جو ائمہ مجتہدین واکابر دین کی نسبت سوء ظن رکہتے ہین بخلاف مولوی محمد حسین صاحب کے کہ جناب آپ نے انکو واسطہ طلب تعصب سے نکال کر خیرخواہی او اتفاق اسلام اور اہل اسلام اپنا مقصود اصلی ٹھہرایا ہے اور ہمارا بھی اس امر مین اِن سے اتفاق ہے اور تقلید معین کا قایل اور ہم سے متفق ہین فرق اسقدر ہی کہ ہم وجوب کے قایل ہین اور وہ استحباب کا اور ہم ائمہ فقہاء کے مقلد ہین اور وہ ائمہ محدثین کا اگرچہ ہم مقلد فی الاحکام ہین جسکی بشارت قرآن مین ہے فاسئلوا اهل الذكر ان كنتم لا تعلمون اور وہ مقلد فی الدلائل ہین جسکی ممانعت ہی قال الله تعالى ولا تقف ما ليس لك به علم ان السمع والبصر والفؤاد كل اولئك كان عنه مسئولا لیکن ہمکو اتفاق سے کام ہے نہ مخالفت وشقاق سے ۔ اے منزل فرقان واے مبعث سید الانس والجان واے حافظ قرآن واے مظہر دین اسلام والایمان فرقہ ضعیفہ منتشرہ اسلامیہ مین اپنے فضل وکرم سے اتفاق مرحمت فرما اور متعصبین اور تفرقہ ڈالنے والون کو ہدایت کر آمین

## تاریخ طبع از نورس بہارستان سخن عزیز الدین بن نبی بخش لوہار

جبکہ مولینا حبیب اللہ نے | جنکے باعث رونق اسلام ہے | فرقہ نجدیہ کے رد مین لکہا
یہہ رسالہ چرچا جسکا عام ہے | ملہم غیبی نے فرمایا عزیز | تخدیو بر شہ چہ تمام ہے

۱۲۹۸ ہجری

تمام شد